بڑی تحقیق کی۔ قادیانیوں اور بدعتیوں اور اسی طرح اہل حدیث کو خطوط لکھے...''

(تقریر بخاری ص۵۹)

۵) آلِ دیوبند کے ''مفتی'' سعید احمد پالنپوری نے مولانا محمد حسین بٹالوی رحمہ اللہ کے تذکرہ میں عبدالحئ لکھنوی کا قول یوں نقل کیا ہے: ''...احناف اور اہلِ حدیث کے درمیان مخالفت تیز تر ہوگئی اور مناظرہ، مکابرہ اور مجادلہ بلکہ مقاتلہ بن گیا۔'' (ایضاح الادلہ مع حاشیہ جدیدہ ص ۳۱)

٦) محمود عالم اوکاڑوی دیوبندی نے لکھا ہے: ''بلکہ خود مولانا عنایت اللہ شاہ صاحب نے بھی اہل حدیث کے ساتھ مناظرہ میں مولانا اوکاڑوی کو ہی مناظر تجویز کیا تھا اور خود اس مناظرہ کی صدارت کی تھی۔'' (فتوحات صفدر ۳/۴۴۳)

۷) آلِ دیوبند کے ''مفتی'' محمد انور نے صوفی عبدالحمید سواتی دیوبندی کی کتاب پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے: ''ہماری رائے میں نہ صرف حنفی مسلک کے ہر امام وخطیب کے لیے خصوصاً اور عوام لیے عموماً اس کا مطالعہ نافع ہے بلکہ مسلک اہلِ حدیث کے غیر متعصب حضرات کے لیے بھی اس کا مطالعہ انشاء اللہ بصیرت افروز وچشم کشا ہوگا'' (نماز مسنون ص ۱۸)

۸) آلِ دیوبند کے ''شیخ الاسلام'' محمد تقی عثمانی نے لکھا ہے: ''مثلاً مشہور اہلِ حدیث عالم حضرت مولانا محمد اسمٰعیل سلفی رحمۃ اللہ علیہ...'' (تقلید کی شرعی حیثیت ص ۱۴۶)

۹) آلِ دیوبند کے مفتی محمد یوسف لدھیانوی دیوبندی نے لکھا ہے: ''فاتحہ خلف الامام مشہور اختلافی مسئلہ ہے۔ امام شافعیؒ اس کو ضروری قرار دیتے ہیں اور اہلِ حدیث حضرات کا اسی پر عمل ہے۔'' (آپ کے مسائل اور ان کا حل جلد دوم ص ۲۰۷)

۱۰) آلِ دیوبند کے ''مجدد طریقت حضرت العلام مولانا اللہ یار خان'' دیوبندی نے فرمایا: ''...دیوبندی اور اہل حدیث، ان سب کو میں اختلافات کے باوجود اسلام میں دیکھتا ہوں۔'' (حیاتِ طیبہ ص ۱۶۹، ماہنامہ ضربِ حق نمبر ۳۰ ص ۱۱)

ہم نے یہ دس حوالے بطورِ نمونہ اور مشتے از خروارے نقل کئے ہیں اور اس طرح کے دیگر بھی بہت سے حوالے موجود ہیں۔ مثلاً:

ابواحمد ''مفتی'' محمد عمر ایم اے دیوبندی نے لکھا ہے:

''بلکہ اہل حدیث عوام سے ہماری مؤدبانہ درخواست ہے کہ آپکو ان حقائق سے بے بہرہ رکھکر آپ کا فکری استحصال کیا گیا ہے.....'' (چھپے راز حصہ ۴ ص ۲)

نیز مزید لکھا ہے: ''اہل حدیث عوام یہ سوچتے ہوں گے کہ...'' (ایضاً ص ۳)

ان عبارات میں اہل حدیث عوام کو اہل حدیث کہا گیا ہے۔

خالد محمود ایم اے مانچسٹروی دیوبندی نے لکھا ہے:

''بریلوی جماعت کے عالم مولانا عبدالرحمٰن چشتی نے بتلایا کہ مولانا عبدالستار خاں نیازی مشہور اہل حدیث عالم مولانا سید محمد داؤد غزنوی کی نماز جنازہ میں شامل تھے۔''

(مطالعۂ بریلویت جلد چہارم ص ۳۸۷)

بعض آلِ دیوبند نے جب دیکھا کہ محدثین نے طائفہ منصورہ تو اہلِ حدیث کو قرار دیا ہے جیسا کہ امام بخاری رحمہ اللہ نے فرمایا ہے: ''یعني أهل الحديث ''یعنی اس سے مراد اہلِ حدیث ہیں۔

(مسالۃ الاحتجاج بالشافعی للخطیب ص ۴۷، تحقیقی مقالات از حافظ زبیر علی زئی حفظہ اللہ ج ۱ ص ۱۶۱)

تو بعض آلِ دیوبند نے اپنے لئے اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے لیے بھی اہلِ حدیث کا لفظ استعمال کیا، جس کے چند حوالے پیشِ خدمت ہیں:

۱: انوار خورشید دیوبندی نے لکھا ہے: ''یہ بھی معلوم ہوا کہ اصل اہل حدیث کہلانے کے مستحق بھی احناف ہیں نہ کہ غیر مقلد، '' (حدیث اور اہلحدیث ص ۸۸)

۲: امجد سعید دیوبندی نے سرخی جماتے ہوئے لکھا ہے: ''احناف ہی اصل میں اہلحدیث ہیں'' (سیف حنفی ص ۱۲۵)

۳: پالن حقانی دیوبندی نے لکھا ہے: ''میرے نزدیک اِنصاف اور دیانتداری کی بات اگر پوچھو تو یہ ہے کہ اِس زمانہ میں جن کی عملی زندگی ہے وہ اہلِ حدیث بھی ہیں اور اہلِ تقلید بھی ہیں اور صحیح معنی میں وہی سنّت والجماعت ہیں...'' (شریعت یا جہالت ص ۱۷۳۔۱۷۴)

یہ کتاب محمد زکریا تبلیغی کی مصدقہ ہے۔

۴: حاجی امداد اللہ مکی کے خلیفہ مجاز محمد انوار اللہ فاروقی نے لکھا ہے:

''حالانکہ اہل حدیث کل صحابہ تھے...''

(حقیقۃ الفقہ حصہ دوم ص ۲۲۸ مطبوعہ ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ کراچی، الحدیث حضرو: ۹۵ ص ۲۷)

۵: محمد ادریس کاندھلوی دیوبندی نے لکھا ہے: ''اہل حدیث تو تمام صحابہ تھے''

(اجتہاد اور تقلید کی بیمثال تحقیق ص ۴۸)

# فہرس الآیات والاحادیث والآثار وغیرہا

# اسماء الرجال

# اشاریہ

[ختم شد]



